ایک بخیل کی مذمت سے

اے ترا جمع گشته در رہ آز      ہمت کوتہ و امید دراز
ہمہ دنداں ز حرص ہمچوں سیر      ہمہ مغز تو پوست ہمچو پیاز
دست تو چوں دہان گرسنگاں      ہرچہ در وی نہی نیابی باز
چوں گلوی فرو بری ہمہ چیز      وز تو ناید بروں مگر آواز

ہجو لکھنے کی دھمکی سے

اے صدر روزگار تو دانی کہ مدتیست      تا انتظار خلعت خاص تو می کنم
دریاب پیش از آنکہ من افکار فکر را      تعلیم قاف و دال حروف ہجی کنم

کسی ممدوح کو تہدید سے

بس کن اے مرد ناخوش احمق      چند و تا چند حیلہ و فن تو
پیش ازیں طمع چو می بود مرا      ثنائے زعفران کن تو
می فتادم چو خاک و می دادم      بوسہ برپائے تو چو دامن تو
بریدم طمع بہ یکبارہ      رستم از پارہ نامہ کردن تو
رستیم ازیں بیش ہمہ جاے      چوں رہ پیرہن مگردن تو
ہرچہ می خواستم بخواہم گفت      عار غم در رن تو

قصیدہ در ہجو ضیاء الدین سے

تیرے کہ مہر چرخ رہا کش فغاں کند      تیرے کہ روزگار بدو امتحاں کند
تیرے کہ بر مروت ہر آنکس کہ بگذرد      خروارہاش حشو شکم در دہاں کند
تیرے کہ گر خر برش آواز بشنود      شرم آیدش کہ بار دگر عاں وعاں کند
تیرے چنیں کہ گفتم و امثال آں ہزار      در ریش آنکہ دشمنی شاعراں کند
ایں اختیار کس نکند پس اگر کند      آں خرس روے خر صفت گاؤباں کند

ہیں، اب اگر ممدوح نے صلہ عنایت کیا تو شکریہ لکھتے ہیں، ورنہ ہجو
میں ان تینوں نظموں سے دو لکھ چکا ہوں، تیسری کی نسبت کیا ارشاد
ہوتا ہے۔" (شعر العجم صفحہ ۲۵ ج ۲)

قریباً انہی الفاظ میں یہ قطعہ انوری کی طرف بھی منسوب ہوا ہے۔ جیسا کہ
فرماتے ہیں —

قولہ ۔ "پہلے ایک شخص کی مدح لکھی، پھر صلے کا تقاضا کیا، اس کے بعد ہجو
کی دھمکی دی، دیکھو کس لطیف طریقے سے ادا کیا ہے ۔

سہ بیت رسم بود شاعران طامع را — یکے مدیح و دگر قطعۂ تقاضائی
اگر بداد، سوم شکر، ورنہ دادہجا — ازیں سہ بیت، دو گفتم، دگر چہ فرمائی

یعنی شاعروں کا قاعدہ ہے کہ تین نظمیں لکھتے ہیں، اوّل مدح پھر قطعۂ
تقاضائی جس میں صلہ کا تقاضا ہوتا ہے، اب ممدوح نے صلہ دیا
تو شکریہ ورنہ ہجو، ان تین نظموں سے میں دو تو لکھ چکا، فرمائیے اب
کیا ارشاد ہوتا ہے۔" (صفحہ ۱۸، شعر العجم، جلد اول، معارف پریس)

مگر انوری پر حضرت مولانا نے جو ستم توڑا ہے وہ یہ ہے کہ انوری کے ذکر میں اسی
قطعے کو انوری کی "فحش سے خالی ہجو" کی مثال میں نقل کیا ہے، اور کمال کے
ہاں کمال کی ظرافت کی مثال ہیں ۔ بالفاظ دیگر وہی چیز انوری کے ہاں ہجو ہے اور
کمال کے ہاں ظرافت ۔

ع ما یار کرا خواہد و میلش بکہ باشد

قولہ ۔ غزل کی نسبت یہ مسلّم ہے کہ سب سے پہلا جاکہ کمال ہی نے قائم کیا ہے،
جس کو شیخ سعدی نے اس قدر ترقی دی کہ موجد بن گئے۔"

(صفحہ ۲۶، شعر العجم جلد دوم، طبع معارف پریس)

ایک مثنوی رئیس لسان کی مذمت میں لکھی ہے۔ اس کے ابتدائی اشعار ہیں۔

تا رہا ام بہ کام عصیاں است  در ہجائے رئیس لسان است
چہ رئیس آں خسیس پُرتلبیس  مایۂ ظلم و سایۂ ابلیس
آنکہ نامش زشرم پیدا نیست  در بدی و ددیش ہمتا نیست
آں کہ او بیتولے دردالست  سرو سرخیل زن بمردالست
مرد کے زشت روئے گندہ بغل  پائے تا سر ہمہ دروغ و دغل
ناحفاظ و گدائے و قحبہ زنست  کیسہ پرداز و درد دولت کشت
طبع او لوم و شکل نامعلوم  صحبتش شوم و سیرتش مذموم

میں ان مثالوں سے دست کش ہو کر عرض کرتا ہوں کہ کمال کے نزدیک شاعر کے لیے ہجوگوئی ایک لازمی امر ہے جس سے اس کو کوئی چارہ نہیں۔ اس کی اباحت میں وہ کہتا ہے ؎

ہجا گفتن ارچہ پسندیدہ نبود  مبادا کسے کالت آں ندارد
ہر آں شاعرے کو نباشد ہجا گو  چو شیرے کہ چنگال و دنداں ندارد
خداوند امساک را ہست دردے  کہ الا ہجا ہیچ درماں ندارد
چو لعنت بود بولہب را ز ایزد  مرا ہجو گفتن پشیماں ندارد
مر ایں عور نان را کہ از بخل مفرط  کس امید خیرے ازیشاں ندارد
اگر ہجو گوئی تو در گردن من  کہ ہرگز رہائے بپایاں ندارد

**قولہ** "ایک رئیس سے صلے کا تقاضا کیا ہے" اور کس قدر لطیف پیرایہ اختیار کیا ہے ؎

سہ شعر رسم بود شاعران طامع را  یکے مدیح، دوم قطعۂ تقاضائی
اگر بداد، سوم شکر، ور بداد ہجا  ازیں سہ بیت، دو گفتم، دگر چہ فرمائی

یعنی شعرا پہلے مدح کہتے ہیں، پھر صلے کی یاددہانی کے لیے ایک نظم لکھتے

# کمال کے حالات

کمال کے متعلق مزید اطلاع جو اس کے کلیات اور دیگر ذرائع سے حاصل ہوئی، سطور آئندہ میں درج ہوتی ہے۔ اس کا ظہور ایک ایسے دورِ انقلاب میں ہوا ہے جب عراق کی سیاسیات کا مطلع غبار آلود تھا، اصفہان اندرونی اور بیرونی شورش و ہیجان کا شکار تھا، آئے دن نئے نئے فتنے وقوع پذیر ہوتے تھے، خانگی فتنوں میں حنفی و شافعی مذاہب کی باہمی چپقلش تھی جس نے بعض اوقات خطرناک نتائج پیدا کیے ہیں۔ اصفہان کی جامع مسجد ابتدا میں حنفیوں کی ملک تھی جو خواجہ نظام الملک نے جو شافعی المذہب تھے اپنے وقت میں اس پر شافعیوں کا قبضہ کرا دیا۔ سلطان محمد نے اپنے عہد میں حنفیوں کو واپس قبضہ دلا دیا لیکن بڑی خون ریزی کے بعد۔ قاضی رکن الدین نے اس میں پہلا خطبہ[۵۱] پڑھا۔ شہر میں شافعی اور حنفی مساوی تعداد میں آباد تھے۔ اس لیے ان کی عداوت نہایت آسانی سے ایک خون ریز جنگ کی صورت اختیار کر سکتی تھی جس میں ہزاروں اشخاص موت کے گھاٹ اُترتے۔

اصفہان اوّل اوّل سلجوقیوں کے زیر نگیں تھا۔ اُن کے زوال پر اُن کے غلام اور امرا ہر طرف طاقت ور ہو گئے۔ علاء الدین تکش نے آخر کار سلطان طغرل کو قتل کر کے عراق پر قبضہ کر لیا۔ خوارزم شاہیوں کا یہ قبضہ نہ عراقیوں کو منظور تھا نہ بارگاہ خلافت کو۔ اصفہان تکش نے قتلغ اینانج کو دے دیا[۵۲]۔ ۵۹۳ھ میں خلیفہ نے اپنے وزیر کو بغرض جنگ بھیجا۔ جب مردقان میں خوارزم شاہ سے مقابلہ ہوا۔

---

[۵۱] راحت الصدور مرتبہ ڈاکٹر محمد اقبال ص ۱۸ ۔

[۵۲] جہانکشائے جوینی جلد دوم ص ۳۳ ۔

یہ جملہ غالباً کمال کی شہرت اور اُن کے خیال سے لکھ دیا گیا ہے ورنہ اس سے قبل اسی مسئلے کے متعلق حضرت مولانا یوں ارشاد فرما چکے ہیں:

"غزل گوئی کی ایجاد گو سعدی سے منسوب ہے، لیکن سچ یہ ہے کہ اس کام کرہ کے آزر نظامی ہی ہیں"

(ص ۲۱ جلد اول، شعر العجم، معارف پریس، اعظم گڑھ)

اس بیان سے یہ عام غلط فہمی پھیل گئی ہے۔ لوگ سمجھنے لگے ہیں کہ کمال غزل کا موجد ہے۔ خود مولانا سید سلیمان بھی اسی غلطی میں مبتلا ہیں۔ اس کے متعلق آیندہ صفحے میں کسی قدر تفصیل سے بحث آتی ہے۔ ناظرین اسے ملاحظہ فرمائیں۔

**قولہ:-** "رباعی کو جس قدر کمال نے ترقی دی، قدما او رمتوسطین میں اس کی نظیر نہیں مل سکتی"

(ص ۲۷ شعر العجم، جلد دوم)

شعر العجم کی پہلی جلد میں سلمان کی رباعیوں پر اٹھائیس صفحے لکھنے کے بعد حضرت مولانا کے قلم سے یہ جملہ نکلتا ہے۔ اگر کمال واقعی رباعی میں اتنا باکمال ہے تو موجب حیرت ہے کہ اُس کی رباعیوں کی اوصاف نگاری میں مولانا نے چند صفحے نہیں چند سطریں تک لکھنی گوارا نہ کیں۔ قدما و متاخرین کے بیانات کا جائزہ لیتے ہوئے ہمیں یہی کہنا پڑے گا کہ اس کی شہرت صرف قصیدہ نگاری کی بنا پر ہے نہ رباعی گوئی کی وجہ سے۔ تذکرہ نگاروں میں ایک شخص بھی ایسا نہیں ملتا جو اس کی رباعیات کا معترف ہو۔ یہ مولانا کی کمال نوازی ہے جو خیام، عطار اور سحابی وغیرہ کے ہوتے ہوئے قدما و متوسطین میں اس کو بے نظیر مانتے ہیں۔

اگر مہابت سلطان عالمت بگرفت — ہمت عواطف او زین مضیق برہاند
سخاوت تو خلاص ترا ضمان کردہ ست — کشادہ دست سخی پای بستہ کے ماند
اساس جاہ تو الحمدللہ آن سداست — کہ ہیچ صورتہا از جایش برجہاند
تن درست تو عذر شکست لشکر خواست — سلامت تو ہمہ نقصہا بپوشاند
تو شادزی و بلطف خدای واثق باش — کہ کارہا بمراد تو زود گرداند

(کلیات ص۲۶، طبع بمبئی)

سنہ ۶۱۹ھ کے ماہ میں سلطان رکن الدین اصفہان آتا ہے۔ عراق اُس کی ولایت تھی۔ تمام فراری امرا اس کے گرد جمع ہو گئے۔ قاضی اصفہان کو اُس کا آنا ناگوار ہوا۔ "قاضی اصفہان نا ایمن گشت خویشتن کشیدہ کرد و احتیاط و احتراز می نمود۔" اس بے اعتمادی کی حالت میں رکن الدین نے شہر میں قیام مصلحت نہ سمجھ کر بیرون شہر خیمے لگا دیے۔ اُس کے سپاہی بضرورت شہر میں آمد و رفت کرتے رہے۔ قاضی کے اشارے سے شہریوں نے ان پر سنگ و تیر برسائے اور ایک ہزار کے قریب فوجی مقتول و مجروح ہوئے۔ فوجیوں نے شہریوں سے بدلا لیا۔ بالآخر رکن الدین اُٹھ کر رے[51] چلا گیا۔

سنہ ۶۲۰ھ میں جلال الدین منکبرنی پہلی مرتبہ اصفہان[52] پہنچا ہے۔ اس موقعے پر کمال اسمٰعیل مع چند احباب کے اس کے منشی نور الدین سے ملاقات کرنے گیا۔ معلوم ہوا کہ ابھی تک سو رہا ہے۔ نور الدین منشی شراب کا عادی تھا۔ کمال نے یہ رباعی[53] لکھ کر بھیجی۔

وصل تو و این بادہ پرستی با ہم — باشد بلند نیست و پستی با ہم
حال تو بہ چشم خوبرویان ماند — کانجاست ہمیشہ نور و مستی با ہم

---

۵۱ جہانکشا جلد دوم ص۱۷۱۔ ۵۲ جہانکشا جلد دوم ص۱۵۲۔ ۵۳ جہانکشا جلد دوم ص۱۵۳

وزیر ناصر طوسی مر گیا۔ فتح کے بعد تکش اصفہان میں آیا اور کچھ دنوں ٹھہرا اسی موقعے پر خاقانی نے وہ مشہور قصیدہ لکھا جس کا مطلع ہے۔ ۹

| | |
|---|---|
| مژدہ کہ خوارزم شاہ ملک سپاہاں گرفت | ملک عراقین را ہمچو خراسان گرفت |

تکش اپنے فرزند زادہ ازبوز خان بن یونان تعدی[۹۱] کو ایالت دیگر اور پیغو سپہ سالار سامانی کو اس کا اتابک بنا کر رخصت ہوتا ہے۔ ۵۹۶ھ میں تکش اپنے فرزند تاج الدین علی شاہ کو عراق کا والی مقرر کرتا ہے اور اصفہان[۹۲] اس کا مستقر بنتا ہے۔

۶۱۳ھ میں سعد بن اتابک زنگی عراق کی تسخیر کے خیال سے آیا۔ علاء الدین خوارزم شاہ سے اس کا مقابلہ ہوا۔ اتابک اگرچہ بہادری سے لڑا۔ مگر آخر میں گرفتار ہوا۔ کچھ مدت قید رکھنے کے بعد علاء الدین نے معاہدہ کر کے اسے رہا کر دیا کمال کے اتابک سے تعلقات اس عہد سے قدیم ہیں۔ اس اسیری کے زمانے میں اس کی تسلی کے خیال سے شاعر ایک قصیدے میں اتابک سے اس طرح خطاب کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| جہاں پناہا معلوم رای انور تست | کہ خلق جز رہ تقدیر رفت نتوانند |
| اگر زکینت ایام تنگ دل نشوی | کہ چرخ گہ بدہد چیز و گاہ بستاند |
| حطام دنیی فانی ندارد این مقدار | کہ یاد کردن آن خاطری بشوراند |
| بسا وظیفہ کہ در ضمن نامرادیہاست | خدای مصلحت کار بندہ بہ داند |
| ترا عنایت سلطان چو پایہ مرد بود | فلک زچنبر حکم تو سر نپیچاند |
| اسیر خسرو عالم شدن زبونی نیست | کہ سیل چونکہ بدریا رسد فرو ماند |

---

۹۱ جہانکشائے جوینی، ج ۲، ص ۳۸ ۔

۹۲ ایضاً جہانکشا، ج ۲، ص ۴۵ ۔

کمال کے والد جمال الدین عبدالرزاق خاقانی اور مجیر بیلقانی کے ہمعصر ہیں
انھوں نے خاقانی سے قصائد بھی بدلے ہیں وہ اصفہان کے قاضیوں
کے خاندان صاعدیہ[1] کے دربار سے تعلق رکھتے تھے اور مدت العمر انھیں کی
مداحی کرتے رہے۔ صاعدیہ کا مداح ہونے سے پیشتر ان کا پیشہ دکانداری تھا۔
کمال کہتے ہیں —

نیست پوشیدہ کہ در عہد صدور ماضی    حضرت ری مدرسہ آورد ز دکان پدرم

جمال الدین ایک خاموش اور قانع زندگی بسر کرنے کے بعد ۵۸۸ھ[2] میں
بوڑھے ہوکر وفات پا گئے۔ باپ کی وفات کے وقت کمال کی عمر اکیس سال
سے زیادہ نہیں تھی۔ لیکن قصیدہ گوئی اس عہد سے قبل شروع کر دی ہو ابتدائی
قصیدوں میں دو جگہ اپنی اکیس سال کی عمر کی طرف اشارہ کرتے ہیں —

فراست از مدد فضل عہدہ چھل ز ہور    میان بودہ و بیست می کنم تکرار
(ص۲۷ کلیات اصل طبع بمبئی)

سالم ز بیست گرچہ فزون نیست از دو    گردون سرا رسی و دو چاکرم

والد کے بعد انھوں نے اپنا آبائی پیشہ یعنی مداحی سنبھالا اور برابر
چالیس سال صاعدیہ کی ثناگستری کرتے رہے۔ سال وفات کے متعلق اختلاف
ہے۔ دولت شاہ کے ہاں ۶۳۵ھ، مرآۃ العالم میں ۶۶۹ھ اور خلاصۃ الافکار —

---

[1] کمال کے ایام میں صاعدیہ خاندان برائے نام سلطان [illegible] سلجوقی کا محکوم تھا۔ شاعر
قاضی ابوالعلا صاعد بن [illegible] متوفی [illegible] کو خطاب کرکے کہتا ہے —

[illegible]    آسودہ دولت [illegible]

[2] یہ سال وفات صرف تقی کاشی نے دیا ہے۔ کوئی ثبوت نہیں۔ اگر انھوں نے
اس سے [illegible] سال قبل انتقال کیا ہو۔

سنہ ۶۲۲ھ میں جلال الدین منکبرنی دوبارہ اصفہان آتا ہے۔ کمال اپنا مشہور قصیدہ اس کی خدمت میں پیش کرتا ہے -

بسیط روے زمیں گشت باز آباداں | ز یمن سایۂ چتر خدایگاں جہاں

سلطان پھر گرجستان چلا جاتا ہے۔ جب بایماس اور تایال افسران مغولی کے عراق پہنچنے کی خبر آتی ہے۔ جلال الدین منکبرنی ایک مرتبہ اور اصفہان آتا ہے۔ اسی مقام پر سلطان اور مغولوں میں جنگ ہوتی ہے۔ عین معرکۂ جنگ میں غیاث الدین اس کا بھائی اس سے کنارہ کش ہو جاتا ہے۔ اس وجہ سے جلال الدین کے لشکر میں بد دلی پھیل جاتی ہے۔ تاہم بہادر سلطان نے اپنے جوہر شجاعت دکھانے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کیا۔ آخر اس کو شکست ہوئی۔ جلال الدین میدان جنگ سے نکل گیا اور کسی کو اطلاع نہ تھی کہ کدھر گیا۔ مغول اصفہان تک آکر ری کو لوٹ گئے۔ سلطان بعد میں اصفہان پہنچ گیا اور سنہ ۶۲۵ھ میں واپس گرجستان چلا گیا۔[1]

یہ چند دھندلے خط و خال ہیں ان پُر آشوب واقعات کے جو اس منحوس زمانے میں اصفہان پر گزر رہے تھے۔۔ خیال کہ کمال کی شاعری کا زمانہ سنہ ۶۰۰ھ ہجری کے قریب میں شروع ہوتا ہے ایک مستحکم اساس پر قائم ہے۔ سنہ ۶۰۰ھ کے طوفان باد کی نسبت اُس کے ہاں بھی صریح تلمیح موجود ہے اور انوری و ظہیر کی طرح کمال بھی اُس کے وجود کا قائل نہیں۔ یہ تلمیح ان اشعار میں آتی ہے۔-

سر فرا را منجماں بدروغ | تہمتے بر ستارگاں بستند

اثر اندر حسود پیدا کرد | ایں سخہا کہ بر قراں بستند

مردماں را کہ بر دلی بد باد | گرد طوفاں بر دگماں بستند

---

[1] جہانکشائے جوینی صفحہ ۱۹۹ جلد دوم طبع یورپ۔

ولی دو عیب بزرگست این دو ناگو را — چه باشد آن؟ کہ صفاہانیست و بیست گدایے

(صفحہ ۱۱۱ کلیات کمال طبع ہندی)

کمال کے نزدیک صفاہانی ہونا گویا عیب میں داخل ہے۔ اس بیان سے ہم کو ایک جدید اطلاع حاصل ہوتی ہے جو یہ ہے کہ اس عہد تک خراسان اور صرف خراسان فارسی زبان اور شاعری کا گہوارہ مانا جاتا تھا' اسی صوبے کی زبان ٹکسالی اور شستہ سمجھی جاتی تھی' باقی علاقوں کی زبان قصباتی شمار ہوتی تھی۔

قطران تبریزی کے متعلق ناصر خسرو کی رائے اس کے سفرنامے میں محفوظ ہے جہاں اُس نے کہا ہے کہ قطران فارسی میں عمدہ شعر کہتا تھا لیکن اس کو فارسی نہ آتی تھی۔ کمال کے والد جمال الدین ایک قصیدے میں خاقانی کو خطاب کرتے ہوئے کہتے ہیں —

باد تو باری کیئم ز شاعران جہاں — کہ خود کسی نام بار ز یمع الساں برد

وہ کہ حد خندہ زند بر من و تو کو دکاں — گر کسی شعر با سوے خراساں برد

گویا خاقانی کو اس کی تعلّی پر جس میں خراسانیوں کی ہم جنسی کا دعویٰ کیا تھا ملامت کی ہے۔ خاقانی نے ایک موقعے پر اپنی طباعی کی بنا پر عراق کو خراساں کے نام سے یاد کیا ہے —

عراقم جلوہ کرد امسال در لشکر گہ سلطاں — کہ بود بس آفتاب طارم لاف خراسانی

خراساں کی آرزو میں ایک قصیدہ بھی لکھا ہے جس کا پہلا مصرع ہے —

ع — بخراساں شوم انشاء اللہ

اسی طرح دوسرے موقعوں پر بھی خراساں کے متعلق ان کے ہاں اشارے موجود ہیں

چونکہ کمال اسمٰعیل خراسانی نہیں ہے بلکہ اصفہانی اپنے صفاہانی ہونے کو

میں ۵۸۲ھ بیان ہوا ہے ہمیں کوئی تعجب نہیں ہوگا اگر آخری سال صحیح ثابت ہو۔
کمال کے ہاں ۵۸۵ھ (۵۹۵ھ) ہجری کی ایک تلمیح قاضی رکن الدین کی مدح میں ملتی ہے۔

بر تو میمون باد و فرخ کاوفتاد در سن خمس و تسعین غرۂ ماہ صیام

۵۹۰ھ میں سلطان علاء الدین تکش اور سلطان طغرل سلجوقی کے درمیان جنگ ہوتی ہے جس میں عراق عجم شاہی سلطنت سے الحاق پاتا ہے۔ تکش کی مدح میں کمال قصیدہ لکھتے ہیں ؎

اے برایت ملک و دیں در مارق و دریر ورس
وے شہنشاہے بدون فر اسکندر منش

مورخین لکھتے ہیں کہ طغرل شراب سے مدمست بھاری گرز لیے شاہنامہ کے اشعار پڑھتا ہوا میدان جنگ میں آیا۔ مخموری اور لستہ جنگ میں جھومتے ہوئے اس نے گرز اپنے ہی گھوڑے کے سر پر مار دیا۔ گھوڑا گرا اور اس کے ساتھ ہی طغرل زمین پر آرہا۔ دشمنوں نے فوراً پہنچ کر اُس کی گردن کاٹ لی۔ کمال غالباً اسی واقعے کو ذہن میں رکھ کر قصیدۂ بالا میں کہتا ہے ؎

گرد بر دل خوش نطاولہائے رحمت لیک گر کہش سخت آید ار گرز گرانش سر ربش

۶۰۰ھ میں قاضی ابوالعلا رکن الدین صاعد بن مسعود کا واقعۂ وفات پیش آتا ہے۔ شاعر اُس کے فرزند رکن الدین مسعود بن صاعد کی مدح میں قصیدہ لکھتا ہے۔

چو سال شش صد در طی انقضا افتاد رسید دور بدین سرفراز عالی رائے
جہاں مکرمت و جود رکن دیں مسعود خدایگان شریعت امام راہ نمائے

اسی قصیدے میں کمال اپنے متعلق کہتے ہیں ۔

بہیش سوزنیت نیک روشنست کہ نیست چو تو مدیح بہوش و حوس مدح سرائے

حقوق من همه بگذار چون نمی شاید ‏ ‏ ‏ ‏ که یار دوست نه امسال آشنا شود
بریز چون من و آبروے من بر بر ‏ ‏ ‏ ‏ کجاں تو که مرا طاقت جفا شود
ذبیح سر مکن آں را که عرض دولت تست ‏ ‏ ‏ ‏ که ایں بر روے کرم لائق شما شود
مرا چو خرج فزوں گشت دخل کم کردی ‏ ‏ ‏ ‏ مکن که اہل مروت چنیں سزا شود
عمل تو خرج کنی سیم دیگراں ببرند ‏ ‏ ‏ ‏ رسوم قطع شد جاے غصہا شود
برد تقدمہ ماری اشارتے فرماے ‏ ‏ ‏ ‏ که عزل و تقدمہ ما بگیر روا شود

(کلیات ص۱۳)

یہ شکایت متعدد قصائد میں دیکھی جاتی ہے۔

قاضی صاحب ایک مرتبہ اور کسی ناگہانی حادثے کی بنا پر اصفہاں کو خیرباد کہتے ہیں۔ کمال اس مرتبہ ساتھ نہیں جاتے۔

سرور امو کب عالیت کہ بادا منصور ‏ ‏ ‏ ‏ دائم آسودہ بدار رحمت داعی ایں با
اگر از جمع نہا حرنشد ایں بار رہی ‏ ‏ ‏ ‏ پاے بیروں نہادست ز حد الصبار

قاضی صاحب کی غیر حاضری میں اصفہاں پر ایک دور قیامت گزرا کمال۔

اراں ہا کہ در غیبت خواجہ رفت ‏ ‏ ‏ ‏ دریں شہر جا ہا بر اصحاب

قتل و غارت گری شروع ہوئی۔ امیروں کو لوٹا، عورتوں کی عصمت دری ہوئی، مساجد کی بے حرمتی کی، مال داروں کو پکڑ کر چارمیخ کیا، شہر کی خندق میں بدوں کو پاٹ دیا، نہ بوڑھوں کو چھوڑا نہ بچوں پر رحم کیا، یہ سب مذہبی تعصب کی بنا پر ہوا۔ ایسی حرکات سے بخاریوں کو بھی شرم آئے گی۔ ان اعمال کے باوجود دعویٰ ہے کہ ہم امت رسول اللہ ہیں۔

تعصب چہ باشد که ایں رسم و راه ‏ ‏ ‏ ‏ ندارند بخاریاں ہم روا
چنیں رسم و آئین و ایں لاف زن ‏ ‏ ‏ ‏ که ہستیم ما امت مصطفیٰ

(کلیات ص۱۴ طبع بمبئی)

وہ عیب شمار کرتا ہے اور اپنی ناقدری کو مدنظر رکھ کر دوسری جگہ کہتا ہے ؎

مدیں حسن لطافت الفاظ و دقت معنی   دریغ و درد اگر بودمی خراسانی

• کمال کے قصائد اور قطعے زیادہ تر اسی قاضی رکن الدین مسعود بن صاعد کی شان میں ہیں۔ بعض سیاسی وجوہ کی بنا پر جن سے ہم تاریکی میں ہیں قاضی اصفہان چھوڑنے پر مجبور ہوتا ہے۔ کمال رفاقت کرتے ہیں۔ تین سال تک وطن آنا نصیب نہیں ہوتا۔ غالباً اکثر یا کچھ زمانہ خوارزم میں بسر ہوتا ہے۔ کمال نے یہاں کئی قصیدے خوارزمی امرا کی تعریف میں لکھے۔ منجملہ ایک وہ ہے جس کی ردیف برف ہے۔ لیکن واپسی پر جیسا کہ توقع ہوسکتی تھی قاضی صاحب نے ہمارے شاعر کے حق میں کوئی مراعات نہ کی بلکہ اُلٹی حق تلفی کی ملازمت سے برطرف کر دیا اور دیگر امداد بھی موقوف کر دی ؎

زاں پس کہ ہزار غصہ خوردم   در بندگیت سہ سال آزاد
گفتم شودم عنایت افزوں   چوں ہر کس را زیادتی داد
افزوں نشد ایں و آں کہ خود بود   یکبارگی از قلم بیفتاد
از صورت حال خود دریں شکل   دانی کہ چہ آیدم ہمی یاد
خرمت کہ آورد سروے   نادر دسر و دو گوش بنہاد

دوسرے موقعے پر شکایت کرتے ہیں :-

بحسب کہ روی دولت نیست سوے حال مني   چنیں کہ روے جہاں ہست سوے ویرانی
تو فارغی زمن و من خود از تو محرومم   کہ ذرہ ام من و تو آفتاب رخشانی
روا مدار پراگندگی خاطر من   برائے نظم معیشت ز فرط حیرانی

(کلیات ص ۱۲۲)

اپنے عزل، افلاس اور ناقدری کے متعلق لکھتے ہیں :-

اس رسالے میں قاضی صاحب نے دشمنوں سے بچنے کے لیے ایک پہاڑ پر پناہ لی ہے۔ اس کا فرزند قید ہو گیا تھا، باپ بیٹوں میں پھر ملاقات ہوتی ہے کمال ۔

یوسف رحس آمد و یعقوب ارسر | گستند شادمانہ بدیدار یک دگر
آفاق شرع رونق دیں دگر گرفت | تا بر رود آفتاب لقالیش زکوہ سر
بر تیغ کوہ جائے اگر کرد طرفہ نیست | آرے عجب باشد گوہر بہ تیغ بر
تا سدہ وار جائے شے از شعب جو کند | رلستہ بود کوہ عود ار ابتدا کمر

(کلیات ص ۹۵، طبع مئی)

دیگر | گردن کش است و ثابت و سرسر کوہ ارانک
روزی دو بود حواحشم بادر کبار او (کلیات ص ۹۶)

متعدد قصائد سے معلوم ہوتا ہے کہ قاضی اپنے دشمنوں کے منصوبوں کو شکست دے کر دوبارہ اپنے منصب پر فائز ہو جاتا ہے۔ واپسی پر اپنا محل و دیگر املاک کامل بربادی کی حالت میں دیکھتا ہے۔ شاعر اُسے تسلی دیتا ہے۔

بزرگوارا دل تنگ می ساید بود | ریکیتے کہ بریں دولت جواں آمد
اگر بکند عدو خاک درگہت چہ شود | کہ کاں وصل و کرم درجہاں عیاں آمد
چہ نقص ذات ترا ارحرائی مسکن | خرابہ ہم وطن گنج شائگاں آمد
وارغ بود حسود ترا جہاں گیری | گرفتی تو مگر راستش درگماں آمد

(کلیات ص ۹۳)

کمال کے تعلقات قاضی صاحب کے دربار میں مدت سے مدتوں ہوتے چلے گئے۔ قاضی نے اس کے علم و فضیلت وبیانے شعر میں اس کی شہرت۔ کبرسنی، سعید ریش، افلاس و تنگ دستی، کثیر العیالی کی طرف سے آنکھ پر پٹی باندھ لی۔

کو تو نہیں چھوڑا ۔

گفت یکبار حضرت خواجہ — جمع ناکساں و بے ہنراں
روز بازار فضل بود و گذشت — جائے بازاریاں و مرد گراں
خیمۂ او بہ بارِ دم خراست — کہ درو حاضر اند خراں
بے غلط می کنم کہ حضرت او — خاطر شد ز جمع بے خطراں
مصر جامع شد است زانکہ درو — جمع گشتند جملہ بیہدہ وراں

قاضی کے اہلکاروں کے حق میں کہتے ہیں ۔

دیگر در صدر دیواں و سمیں — خواجگاں نو کہ صف در بستہ اند
سربسر بازاریاں مختلف — جمع گشتہ جملہ در یک ستہ اند
در خور مالش بید اما ہمہ — از پئے ہم شائستہ اند
موی را باز دہ اند الحق چرا آنک — از رسیداں خودش بگسستہ اند
بے خطا گفتم خواہانی ہمہ — شاہد و شائستہ و بائستہ اند
راست بیداری عروساں بوند — بس کہ چیت و شاہد و برجستہ اند
چہرہ شاں در قبای سُرخ و سبز — ہمچو گل با غنچہ در یک دستہ اند

تالی دونوں ہاتھوں سے بجا کرتی ہے، ہم اگرچہ تمام واقعات سے واقف نہیں تاہم کہا جاسکتا ہے کہ کمال بھی اس معاملے میں سراسر بے قصور نہیں تھے ۔

کمال کا پیری کا زمانہ بڑی تلخی کے ساتھ گزرا ہے۔ جس کے لیے اس عہد کے حاکموں کی سختی اور جبر زیادہ ذمہ دار ہے۔ صاحب عادل شہاب الدین نے جس کی مدح میں کمال نے قصائد و قطعات بھی لکھے ہیں، اس پر کچھ جرمانہ کر دیا ہے اور ضیاء الدین جو اس وزیر کا افسر ماتحت ہے اس جرمانے کی وصولی میں بیحد سرگرمی دکھاتا ہے۔ اس سلسلے میں کمال نے کئی قصیدے لکھے۔ صدلے احتیاج ملد کی

آخر تعلق کا سلسلہ بالکل ختم ہو جاتا ہے۔ کمال کے زار ہائے بیکار جاتے ہیں۔ قاضی بوڑھے شاعر کی دل آزاری کے لیے قرض کے بہانے روپیہ مانگتا ہے۔ یہ کہتے ہیں ۔

برمن خستہ بارہائے موحش — ترشی کردۂ و صفرا بیز
وین کہ امسال ہم برین منوال — می کنی زین حدیث سودا بیز
لاجرم نیست از سخات مرا — بہرہ جز زہرۂ تمنا بیز
رحمت حضرت ارچہ کم کردہ است — ہم دران خدمت است ابجا سر
گرتو از بندہ قرض می خواہی — بخطا یا بہ خود بعمدا بیز
ہم عطا اللہ بلطف تو کاخر — در شمارے گرفت مارا بیز
از تو تشریف بود عیب از ماست — کہ نداریم زر و کالا بیز
ورنہ از بندگان مفلس خویش — قرض خواست حق تعالیٰ بیز

وہ اپنی چہل سالہ خدمات اور اپنے کلیات کی جو قاضی اور اس کے والد کی ثناگستری میں تیار ہوا ہے، یاد دلاتے ہیں۔ مگر ہر التجا بے اثر ثابت ہوئی ۔

مگر کہ مدت دہ سال ہست یا افزون — کہ از شماتت اعدا بخوردم آبے خوش
ہزار بار مرا عفو کردۂ بہ ہنوز — نگشت طبع تو با من زہیچ بابے خوش
گرفتم آنکہ نہ من بودم آنکہ ساختہ ام — زمدحت تو و اسلاف تو کتابے خوش
گرفتم آنکہ چہل سال آں نہ من بودم — کہ شب نکردم از اندیشۂ تو خوابے خوش

ہجوم یاس میں کمال اپنا لہجہ بدلتے ہیں اور قاضی کو بد دعا دیتے ہیں ۔

نگشتہ ہیچ مرادے مرا ز تو حاصل — دریغ در سر کار تو رفت ہر دو جہاں
چنانکہ سعی من از خدمت تو ضائع شد — خدائے سعی تو ضائع کناد در دو جہاں

اگر قاضی کی ہجو نہیں لکھی تو یہ ان کا قصور نہیں۔ اس کے حاشیہ نشینوں

خود گرفتم کہ فارۃ المسک است　　　　که بدعا زیستن نیابد عار
ہم نباید شگافتش شکمش　　　　تا برون اوفتد ازو اسرار
سخت آنکہ او ز عطسۂ خوک　　　　موش را کرد در جہاں بیدار
واجب القتل کرد موشاں را　　　　در نبود شاں درون کعبہ قرار
ز رسولے کہ فتوی شرعش　　　　موش را کرد ہم طویلۂ مار
کا چہ گفتند مفسداں بعرض　　　　در ضمیر رسی مکرد گذار
بشنو از بندہ نکتۂ شیریں　　　　کہ خلیدہ است در دلم چوں خار
گرچہ دنداں موش بس تیز است　　　　تیز تر زاں زبان من صد بار
تو بحق نائب سلیمانی　　　　حق ہر یک بجائے خود بگزار
کار موشاں بر آسماں بردی　　　　جانب بلبلاں فرو مگذار

(کلیات صفحہ ۱۸۹)

اسی شہاب الدین کے نام ایک اور قصیدے میں کمال کے طاقتور قلم نے سرہنگوں کا خاکہ یوں کھینچا ہے ۔

حقا کہ عواں شحنہ من سر فرو کنند　　　　ہر صبح دم کہ بار کنم چشم جیرہ سر
مریخ ہیکلے دو کہ گر بر فلک شوند　　　　خالی ز بیم شاں بگریزد ز خانہ تیر
جفتے زمیں شگاف بدنداں چو گاؤ نیرع　　　　سرہنگ نام شاں و لقب منکر و نکیر
قتاں دار ز قاں و علیطاں کہ وصف شاں　　　　آرد برون اہل ہنر گو ہے ز زیر
سرہنگ ہفت رنگ کہ اجرائی و استاں　　　　در ہیچ ملک باشد و شکرے ولقب وقیر
زدییں آمدادہ درختاں زدست شاں　　　　زاں ساں کہ در سیاہی شب صبح مستنیر
گر در خیال دایہ کند شکل شاں گذر　　　　کودک ز بیم شاں نخورد لب سوئے شیر
چشمی چو آبگینہ و پیشانی چو سنگ　　　　قدی چو تیر گشتی و ریش چو ماد گہ

لطف فرمائی تجدید و امضا سویس | کہ مرا بود جہاں رسم معیشت آنست

دیگر

بصد حیلت چوں دل لعمری کردہ ام حاصل | محقر بالگے ویران وجوہ بیم مالے را
رجوریکدو نامعلوم ایکسانہ دوسال اُفزوں | کہ تا مرز ارتفاع آں نکردم تر دمالے را

دوسرے قاضی کے ہاں جماعت علما میں جیسا کہ اس سے قبل مذکور ہُوا، ملازم بھی تھے۔ اس کے علاوہ سالانہ غلہ بھی ملا کرتا تھا۔ جوڑے دستار وغیرہ بھی ملتے رہتے تھے اور اسی واسطی آدمی اور انعام و اکرام پر ان کی بسر اوقات ہوتی تھی۔ ایک سال گلا ہُوا غلہ ان کے ہاں پہنچا یا گیا۔ بہت بگڑے اور شکایت میں ایک قطعہ لکھا۔

غلہ کامسال خواجہ داد مرا | گرسنہ حملہ بود اکثر خاک
خاک مردم بورد ندانستم | کہ خورد مردم اے برادر خاک
کردم اندیشہ تا چرا فرمود | خواجہ ناگندم برابر خاک
آدمی را چو خاک سیر کند | کردوجہ عدلے مس برخاک

کمال کے ڈاڑھی نہیں تھی۔ صرف ٹھوڑی پر کچھ بال تھے۔

رحم می طرزد ارچہ مرا | ہر یہ مولیت بر زنخداں است

(کلیات صفحہ ۱۱۲)

جمال الدین کی طرح ان کے بھی چار اولادیں تھیں۔

شاعری قانعم خود مشغول | من دستنی عیال وطفل چہار

(صفحہ ۱۸۴ کلیات)

ان میں سے ایک کا نام علی تھا۔ جو قاضی کے ہاں کسی خدمت پر ملازم تھا اس کے سالانہ مرسوم کی طلب میں قاضی کی خدمت میں لکھتے ہیں۔

روئے بساں آتش و موئے بسان دود — رنگی چو رنگ طرون لوئی چو بوی سیر
نقش نگیں ہر دو گراں جان و رن پرو — وصف جمال ہر دو عروس است و تمطیر
رفتارشاں چو آتش و گفتارشاں چو جنگ — دیدارشاں عقوبت و آوازشاں نفیر
ما این چنیں حریف ہا ماکہ بعد ازیں — شاعر درین دیار نشاید ردل بہ تیر

(کلیات ص ۱۹۳)

کسی دوسرے قصیدے میں یہی آوازِ فغاں ایک نئے انداز میں بلند کی جاتی ہے۔ مخاطب وہی شہاب الدین ہے۔

چہ دیدۂ دمن بے تو کہ ہر ساعت — رکوب لطف لبوئے جفا کی آہنگ
گہی بہ تیغ جفائے تو غرص من مجروح — گہی بسنگ عتاب تو پائے عدرم لنگ
گہی حرم ز عوسے پائے پیل برسینہ — گہے رسد بدل من زموتی زخم پلنگ
جہانہ نام کہ بساری مراحر از پئے زخم — بہانہ ام کہ بحوئی مراحر از پئے جنگ
چو حاصرم نہی ہر گرم بحر و شام — چو غائبم نفرستی بمن بحر سرہنگ
چو حلقہ بر درمن زدستے زدرگاہت — شود ز بیم رخ کودکاں من بے رنگ
چناں کہ دیو ز زخم شہاب مگریزد — ہمی گریزم از نام تو بصد فرسنگ

اس کے سلسلۂ معاش کا اب تک ذکر نہیں ہوا۔ ایک ذریعہ تو ایک چھوٹا سا گاؤں ہے۔ جس کا ذکر ان شعروں میں کیا ہے۔

دارم ز راہِ شغل و عمل مختصر دہی — از جور دور کاسۂ گردوں شدہ خراب
در عہد دولت تو کہ بر سنگ می رسد — لالہ ز بیم معدلتت ساغر شراب
چندیں شگفت نیست اگر این خراب را — آرد ظہور عدل تو در باب احتساب

اس گاؤں کا نام غالباً کرم آباد ہے۔ فرماتے ہیں ؎

حصۃ از کرم آباد کہ آں حق منست — بود دو سال است کہ از جور فلک ویرانست

ہو جوانی سر بید شاخ عمر بن مرگ    اگرچہ بیم ہو دست شاخ تر برید
اگرچہ مرا ما ما سفر برابر بود    لیک آنکہ جواں بود زود تر برید

کمال بدی ہیں کہ ان کی ذات میں ستر فضیلتیں جمع ہیں ہم تفصیل سے ناواقف ہیں۔ ان کا بیان ہے ۔ **مصرع** مراست ار بدست فصل معدہ حصل ہور ______
لیکن جن فضائل پر ان کو ناز ہے وہ عربی شعر و ادب فقہ و علوم ہیں۔

گماں غالب ہے کہ وہ بعض دستکاریوں سے بھی واقف تھے۔ ایک قطعے کے ذریعے کسی کو دنداں ماہی کے دستے والی چھری بھیجی ہے ۔

فرستادم بخدمت کارد بے جوب    کہ از رد گوہر او ہر چہ خواہی
سیں دستہ تعیش گر بخواہی    زہاں مار در دنداں ماہی

ایک قطعہ مظہر ہے کہ انھوں نے ایک صندوق جس پر ان کا بہت وقت لگا ہے، تیار کیا ہے۔ کہتے ہیں اور علاء الدین سے خطاب کرتے ہیں ۔

صندوقکے لطیف مراہست در اسمتی    متلق لساحت آنکہ رہ اہل صناعت
بسیار روزگار دراں صرف کردہ ام    پیداست صنعتش کہ چو صندوق ساعت
وزاں صناعتست کہ بدرست و حکم او    ناچار در مقابل سمعاً وطاعتست
لیک از ہمی فرستم چشتم قضائی اوست    ور ہی کنم توقف جائے شناعتست
در حصر تش رساں بکنم را انکہ حضرتش    جائے بضاعتست نہ جائے اضاعتست
درخواست دست خواجہ وگر ایں بدو رسد    گویم مرا بدریا جیب بے بضاعت
دارم بہ جود تو طمع دہ چہل از انکہ    از بحر سود یک دو طریق قناعتست

ایک دفعہ بیمار ہو گئے تھے، حکیم محمد الدین کے علاج سے اچھے ہوئے، تو شکریے یوں لکھتے ہیں ۔

چگونہ عذر کرمہائے او توانم ساخت    کہ من تواں تنِ ناتواں از و دارم

از حیات که هست حالی او هر چه رسم کمال می دارد
بنده زاده علی اسمٰعیل طبع رسم سال می دارد

(ص۲۵ کلیات)

غالباً اسی فرزند کی سفارش میں اسے ملازم کراتے وقت لکھا تھا ۔

توقع است که این بنده زادهٔ خود را که داغ بندگی از حد وار بید دارد
بشرط تربیت از من قبول فرماید به بنده خانهٔ خاصش ز لطف بسپارد

ایک فرزند جو کسی قافلے کے ساتھ سفر کو گیا تھا واپسی کے وقت اتفاقیہ کسی ندی میں ڈوب جاتا ہے اس کا مرثیہ کلیات میں موجود ہے ۔

شرط همراهی نمدکان سایه پرورد مرا بار لیں ماند و خود با شتر و استر بار آمد
ناگهان در همه ره طفل جهان ما دیده را در خطر نگراستند و با نظر یار آمد
گوهری کش جان بها بود اندر آب انداختند در برای حفظ رخت مختصر بار آمد
قرة العین مرا تنها رها کرد استند در بیابانی وجود با یکدگر بار آمد
دوستان و یارکان از بهر استقبال او همچو من بر پای رفتند و بسر بار آمد
آه از آن ساعت که همراهان او نا یتیم تر لے برادر چون جیکان بیش پدر بار آمد
مارمیں خویش را با با رو خبر کردم براه بار ماندم با رهیم بار و خبر بار آمد
بر لب جوی فرو بردند سر تیرے را بحاک مرغ و ماهی از بر این زیر و زبر بار آمد
چون بدید ندآن جوان را زیر آب زیر خاک پس بر ما تعجیه آسا جامه در بار آمد

لڑکوں کے علاوہ دو لڑکیاں تھیں ۔ دوسری لڑکی کی پیدائش کے وقت بڑے رنج و ملال کی حالت میں لکھتے ہیں ۔

رسید دختر دیگر مرا و یکبار ه سر ز رونق عیش و سر زآب حیات

ایک قطعہ جوان بھائی کے مرثیے میں لکھا ہے ۔

(۳) غیاث الدین محمود برادر جلال الدین مذکور (صفحہ ۱۹)۔ (۴) اتابک اعظم سعد بن زنگی، ۵۹۹ھ-۶۲۳ھ (صفحہ ۲۵)۔ (۵) اتابک اعظم مظفر الدین ابوبکر بن سعد زنگی جب شہزادگی کے زمانے میں اصفہان آتا ہے۔ کمال کہتے ہیں:-

| | |
|---|---|
| خسروا حال سپاہاں واکہ دیدے میرود | از ستمہا سمع اعلیٰ را خبر باشد مگر |
| ہست مارا بر تو حق خدمت و ہمسایگی | از برائے ایں دو حق اندر حق ماکن نظر |
| لطف تو گر در نیابد کار ایں بیچارگاں | در دو سہ ماہے دگر ایں جا نیابی جانور |

(۶) شہزادہ شرف الملک بن حسام الدولہ اردشیر۔ اس خاندان سے ان کے قدیمی تعلقات ہیں۔ جمال الدین بھی مداح رہے ہیں -

| | |
|---|---|
| میراث یافتم ز پدر مدحت شما | والحق ازیں شرف سرمن بآسماں رسید |
| شتواں بصد ہزار زباں گفت شکر آں | تشریفہا کہ مارا ازیں خانداں رسید |

(کلیات صفحہ ۳۶)

(۷) سلطان اتابک سلغر۔ (۸) صاحب اعظم شرف الدین معین الاسلام علی بن فضل وزیر جلال الدین منکبرنی۔ اس وزیر کی تعریف میں متعدد قصائد وقطعات موجود ہیں۔ ان میں ایک قصیدہ ایک مدرسے کی تاسیس کے وقت جس کی بنیاد شاہی اصفہان کے بعد ڈالی جاتی ہے، لکھا ہے۔ یہ مدرسہ غالباً جلال الدین منکبرنی کے حکم سے کھولا جاتا ہے۔ کہتے ہیں --

| | |
|---|---|
| چو حق شہی را الہام داد و شاہی داد | کہ سایہ خیمۂ دولت بدیں مکاں آرد |
| سرائے علم فراز و اساس خیر نہد | درشت ظلم کند خوف را اماں آرد |
| صلیب خارج نسور و کلیسا نکند | بنائے مدرسہ بر گنبد کیاں آرد |
| ز خشت خام یکے جام جم بیار آید | ز آب و خاک یکے خلد جاگہاں آرد |
| روا بود اگر از بہر اقتباس علوم | فرشتہ رحمت بدیں عالم آشیاں آرد |

زمن چہ خدمت شایستہ آید آنکس را — کہ بعد از ایزد خلاق جان ازو دارم

ضیاء الدین احمد ابن ابوبکر بیابانکی کی مدح میں کمال نے ایک قصیدہ لکھا تھا جس کا مطلع ہے ؎

درست گشت ہمانا شکستگی منش — کہ یک ازاں شکستہ زلف پُرشکنش

(کلیات ص۱۷۹)

قصیدہ پڑھتے وقت کسی نے اعتراض کیا کہ یہ مطلع ظہیر فاریابی کے مطلع سے اڑایا گیا ہے۔ ظہیر کا مطلع ہے ؎

ہزار توبہ شکستست زلف پُرشکنش، — کجا بچشم درآید شکست حال منش

کمال نے اسی وقت ممدوح کو خطاب کرکے جواب میں فی البدیہہ کہا:-

نہ مدح تو شد گفتہ این قصیدہ کہ خواست — بامتحان زمن خستہ جان ممتحنش

توارد ار گر افتادہ بود در مطلع — مدان سبب ز تہی از قصور در مزلش

ظہیر اگرچہ کہ صراف نقد اشعار است — گمان مبر کہ ربودند قلب بر سخنش

یہی معذرت ایک قطعے میں بھی ادا کی ہے۔ فرماتے ہیں:-

خدائے داند اگر من ز شعر ہیچ کسے — بقصد مظلمہ کردہ ام ما دنی شئ

مرا کہ چون بہ سخن جوان نظم آرایم — بود ہوا کہ اوحدی و سفرہ ریزہ خوری

چگونہ دل دہدم لقمۂ خرد بردن — کہ خاطرے دگرے کردہ باشد آن اقی

مگر توارد خاطر کہ در مجاری فکر — بہ ممکنست کہ کس محترز بود ازوی

دو راہ رو کہ راہے روند بریک سمت — عجب مباشد اگر او فتند پی در پی

(کلیات قلمی مملوکۂ پروفیسر سراج الدین آذر)

کمال کے کلیات میں مفصلۂ ذیل اسما کی مدح میں قصائد ملتے ہیں۔

۱) علاء الدین تکش ۵۸۹-۹۶ھ ہجری (ص۱۶ کلیات)۔ (۲) جلال الدین منکبرنی ۶۲۸ھ (ص۱۶)

اگرچہ حکم سلیماں بروزگار کسے ولیک تخت سوئے آصفِ زماں آرد
بہمت شرف الدین علی تمام شود ہر آنچہ خسرو آفاق در گماں آرد

(۹) ملک نصرت الدین (۱۰) صدر نظام الدین نظام الملک محمدؒ (۱۱) فخر الدین ابن نظام الدین (ص۱۴۲) (۱۲) حاجب شمس (ص۱۴۳)۔ (۱۳) شرف الملک تاج الدنیا علی وزیر (ص۱۴۴)۔ (۱۴) قاضی القضاۃ رکن الدین ابو العلا صاعد (ص۱۵۴) (۱۵) رکن الدین مسعود بن صاعد۔ (۱۶) در صلح صدر الدین و قوام الدین (ص۱۶۵) (۱۷) صدر الدین عمر محمدی (ص۱۶۹)۔ (۱۸) عضد الدین حسن (ص۱۷۳) (۱۹) حمید الدین آصف ثانی (ص۱۷۶)۔ (۲۰) احمد بن ابوبکر بیابانکی (ص۱۸۰) (۲۱) بہاء الدین عبدوس؛ (ص۱۸۳) (۲۲) صاحب اعظم شہاب الدین (ص۱۸۶)۔ (۲۳) شمس الدین خوارزمی (ص۱۹۵) (۲۴) نور الدین (ص۱۹۹) (۲۵) رشید الدین وزیر (ص۲) (۲۶) قطب الدین (ص۲۲۰) (۲۷) زین الدین علی السہروردی (ص۲۳۲) (۲۸) عمید الدین پارسی (ص۲۴۵) (۲۹) صدر کبیر ضیاء الدین (ص۲۵۲)۔ (۳۰) نجم الدین (ص۲۵۶)۔ (۳۱) عز الدین (ص۲۵۷)۔ (۳۲) کریم الدین (ص۲۶۱)۔ (۳۳) اسپہسالار ملک عز الدین اصفہانی (۳۴) قوام الدین ابراہیم بنداری (ص۲۶۲) (۳۵) ناصر الدین منگلی (ص۲۶۲)۔

کمال نے بعض شعرائے عصر کے ساتھ قصائد و قطعات کا تبادلہ کیا ہے۔ ان میں پہلا نام فخر الدین ہے۔ اس کے قصیدے کے جواب میں وہ قصیدہ لکھا جس کا مطلع ہے ؎

جز مقدم رکھا یہ سمت لبے باد شمال کش جز امیدی نبونی وجہ داری حوال

دیر میں جواب دینے کی معذرت کے بعد اپنے پیشے کی کساد بازاری کا قصہ لے بیٹھے ہیں۔ کہتے ہیں ان دولت مندوں کی کیا شکایت کروں جنھوں نے فقیروں تک سے ان کا پیشہ (گدائی) چھین لیا۔ میں ان کے مدحیہ قصیدے لکھتا

یکبارگی شدم بیزار  کہ از ہمہ مردم زماں بیزارم

ایں خواجگاں کہ می  کہ ہیچ کار مرا انتظام می ندہند
آخر چہ در وجود آمد  کہ ہیچ گونہ بدیش بہ نام می ندہد
ایں مسماں کہ شاعر را  بصد تضیع جواب سلام می ندہند
من رما دشاید رلیست  کہ قوت روز بروزم تمام می ندہند
ہد و کرم می ورزند  کتاب می بخرند و نوام می ندہند
عت ہمی نرم زیں قوم  کہ اہل خانہ خود را طعام می ندہند
ت بسار ما ایہہا  کہ ہیچ جائے نشاں کرام می ندہند

ے عہد ہست مرا  نگویم و نکنم شعرم بے نیازم گفت
شاں آنچنانکہ میدانم  کسی ندانہ دگفتش ولے نیازم گفت
ا ازاں کہ دروغ  رحد بہر دم و یک راست می نیازم گفت
ت کاہل ایں ایام  سزائے مدح نیند و ہجی نیازم گفت

دیل اس کی انتہائی یاس کا آئینہ دار ہے۔

ساے دہر در ہرفن  کرم ملاف زعہد گذشتہ واگوید
ید گریست کریں ما  حکایت کرم از روزگار ما گوید



شعری خواہی و جادوم مدتیست | ما ز شعر و شاعری فارغ تر است
شعر را گر بود وقتے رونقے | ایں زماں بارے عجب مستنکر است
بلبل طبعم نوا کم می زند | زانکہ شاخ جود بے برگ و براست
زاں چو سوسن خامشم کیں قوم را | ہمچو نرگس چشم یکسر بر زر است
چوں بدیں صورت بود کار ہنر | وائے آں مسکیں کہ معنی پرور است
ہم فرستادم بخدمت چند بیت | تا بدانی کیں رہی فرماں بر است

کمال نے اپنے عہد میں شعر و شاعری کی بے قدری کا جو بیان مذکورۂ بالا فخر الدین و نور الدین کے خطابیہ ابیات میں دیا ہے یہ کوئی تنہا بیان نہیں ہے بلکہ ایسے جذبات اُس کے ہاں نہایت عام ہیں اس کو اپنی ناکام زندگی پر سخت افسوس ہے بلکہ بعض اوقات اس تاسف اور تلخی پر غصہ غالب آجاتا ہے اور وہ نہایت سخت زبان استعمال کرنے میں بھی تامل نہیں کرتا۔ یہاں بعض صاف اشعار درج ہیں۔

عقد گوہر کجا کنم عرضہ | چوں نہ بینم ہمی خریدارے
نیست در روزگار ممدوحی | کہ ازو نیست بر من انکارے
(دیگر) ہمہ دریائے جود نیست شدند | ہر کجا در زمانہ پُر ہنریست
تا چنیں نکبت ہنر مرداں | وائے او کز ہنر مروا تر نیست
(دیگر) بقحط سالی افتادم از ہنر مرداں | کہ گر بیاں کنم او را بشرح نتوانم
اگر بیابم آں را کہ شعر در یابد | بدو دہم صلتی تا سخن برو خوانم
(دیگر) دریغ روز جوانی کہ در محالاتش | بباد دادم و او نیز داد بر بادم
ز عمر آنچہ گزیں بود رفت و ایں ہمہ عمر | بکام خویش یکے روز نیست در یادم
بعمر ماندہ اگر شاد نیست مردم را | من از زمانہ بعمر گزشتہ بس شادم

اس کے علاوہ سید صاحب بعض چند امور یا نئی تحقیقات بروئے کار لائے ہیں۔ ایک یہ کہ قدما قول غزل اور رباعی میں کوئی فرق نہیں کرتے تھے بالفاظ دیگر قول و غزل کی اصطلاح کا اطلاق رباعی پر کیا کرتے تھے۔ دوسرے یہ کہ ابودُلف عجلی اور ابوطلب مراغہ گو ایک ہی شخص ہیں۔ اس امر کا کوئی ثبوت نہیں کہ فارسی میں بھی اشعار معقّد لکھے جاتے تھے۔ قدیم رباعی گویوں میں شیخ بایزید بسطامی ابونصر فارابی اور بوعلی سینا کا نام لیا گیا ہے وغیرہ وغیرہ۔

اب وقت آگیا ہے کہ سید صاحب کے اعتراضات کا جواب دوں اور ان کے بیانات کو جو کئی امور میں ہماری فنّی روایات سے منحرف ہیں نقد و نظر کی کسوٹی پر جانچ لوں۔ سب سے پہلے میں ان کے اعتراضات کو لیتا ہوں۔

معیار الاشعار خواجہ نصیر الدین طوسی کے متعلق فرماتے ہیں:-

"تنقید شعر العجم کے فاضل مولف پروفیسر شیرانی نے اپنے مضمون کے پہلے نمبر میں اس کو کسی سند کے بغیر محقق طوسی کی تالیف بتایا ہے۔ معلوم نہیں ان کے سامنے اس کی کیا سند ہے درانحالیکہ مشرق و مغرب کے فضلا اس نسبت کے قبول کرنے میں تردد کرتے ہیں چنانچہ علامہ عبدالوہاب قزوینی (کذا) نے معجم کے دیباچے میں (ط) تصریح کی ہے کہ "کتاب مرغوب معیار الاشعار است در علم عروض و قوافی کہ در ۶۴۹ھ تالیف شد و مصنف آں معلوم نیست وی (مفتی سعد اللہ مراد آبادی شارح المتوفی ۱۲۹۴ھ) ایں این کتاب را بخواجہ نصیر الدین طوسی معروف متوفی ۶۷۲ھ نسبت دادہ است، ولی معلوم نیست از روئے چہ ماخذ"

ڈاکٹر ریوئے برٹش میوزیم لائبریری کی فارسی کتابوں کی

# ضمیمہ متعلق رُباعی

## بجواب مولانا سیّد سلیمان ندوی

تنقید شعر العجم کی پہلی قسط میں جو اکتوبر ۱۹۲۲ء کے رسالۂ اُردو اورنگ آباد میں شائع ہوئی تھی، میں نے رباعی کے سلسلے میں جو بیان دیا تھا اس پر ہمارے ملک کے فاضل بزرگ علامہ سید سلیمان ندوی نے اپنی قابل قدر تصنیف خیام میں جو ۱۹۳۳ء میں طبع ہوئی ہے کئی اعتراض کیے ہیں۔ مثلاً میں نے معیار الاشعار کو خواجہ نصیر الدین طوسی کی تصنیف بیان کیا تھا۔ سیّد صاحب نے اس سے انکار کر دیا۔ میں نے لکھا تھا کہ رباعی ایرانی الاصل ہے یعنی اس کے اوزان ایران زاد اور مقامی ہیں۔ سید صاحب کا دعویٰ ہے کہ رباعی کہنے والے " قدما ، عربی کے شاعر تھے "۔ میں نے کہا تھا کہ رباعی ابتدائی مدارج میں چار بیتی کی شکل میں لکھی جاتی تھی جس کے چاروں شعر ہم قافیہ ہوتے تھے سید صاحب اس کو ایک بے سند دعویٰ بیان کرتے ہیں۔ میں نے لکھا تھا سب سے قدیم رباعی اس وقت ابوشکور بلخی کی ملتی ہے۔ سید صاحب کا ارشاد ہے کہ ایسی قدیم رباعیاں دس بارہ سے زیادہ موجود ہیں۔ میں نے فرخی کا ایک شعر اُس کے دیوان سے ابوطلب ترانہ گو سے متعلق نقل کیا تھا۔ سید صاحب نے نادانستہ خود اس کی تصحیح کر کے اس کے وزن کو بدل دیا۔

(۳) علامہ حسین قدر بلگرامی کی قواعد العروض میں تو کثرت کے ساتھ معیار
کا ذکر بار بار آرہا ہے معیار کی اکثر و بیشتر امثال اس تصنیف میں موجود
ہیں صرف چند صفحوں کے حوالے دیتا ہوں۔ ص۱۴۳ ص۱۵۰ ص۱۵۱ ص۱۵۶
ص۱۶۹۔

(۴) واجد علی شاہ بادشاہ اودھ ارشاد خاقانی (حکم اختر) تالیف ۱۲۶۹ھ
میں یہ رقم طراز ہیں:-
"اور خواجہ نصیر الدین طوسی رحمۃ اللہ علیہ نے معیار الاشعار میں کہا ہے"

(۵) روضات الجنات میں (طبع ایران ۱۳۰۶ ہجری) جو محمد باقر خوانساری
نے ۱۲۸۷ھ میں تالیف کی ہے صفحہ ۶۰۶ پر محقق طوسی کی تصنیفات کے ذکر میں معیار
کا بھی اشارہ موجود ہے۔

ممکن ہے کہ سید صاحب کے دل میں یہ خیال پیدا ہو کہ یہ مصنفین تو
سعد اللہ کے مقلد اور متبع ہیں ان کی سند چنداں مضبوط نہیں مانی جاسکتی۔
اس لیے ہم بطور دفع دخل مقدر اپنی تحقیقات کو معتی صاحب سے سابق تر
زمانہ میں لے جاتے ہیں۔

(۶) شمس الدین فقیر بارھویں صدی ہجری کے ایک اعلیٰ شاعر اور مشہور
ادیب ہیں۔ ان کی تالیف حدائق البلاغت ہمیشہ درس میں شامل رہی اور
اب بھی شامل ہے۔ موصوف اس تالیف میں حدیقۃ الرابعہ کے شعبۂ اول میں
بیان حروف قافیہ ردف زائد کی تشریح کے موقع پر لکھتے ہیں:-
"بعضے حرف بعد از ردف را داخل ردف شمردہ اند و آں را ردف زائد
نامیدہ و خواجہ نصیر الدین طوسی رحمۃ اللہ علیہ در رسالۂ معیار الاشعار حرف مذکور
داخل روی شمردہ و آں را روے مضاعف خواندہ"۔

فہرست صفحہ ۵۲۵ میں بعینہٖ یہی لکھا ہے اور بتایا ہے کہ محقق طوسی کی تصانیف کی
فہرست میں یہ نام نہیں۔" (خیام۔ حاشیہ صفحہ ۲۲۱)

میں عرض کرتا ہوں کہ ریو فہرست نگار مخطوطات فارسی برٹش میوزیم اور اس کے مقلد مرزا محمد بن عبدالوہاب کے دو نام گنا کر سید صاحب نے حکم لگا دیا کہ فضلائے مشرق و مغرب اس نسبت کے قبول کرنے میں تردد کرتے ہیں۔ گویا ان دو ناموں پر مشرق و مغرب کے فضلا کی فہرست ختم ہو گئی۔ سید صاحب سمجھ رہے ہیں کہ صرف مفتی سعد اللہ کی یہ رائے ہے۔ مگر اس بارے میں ان کو سخت سہو ہوا ہے۔ اکثر و بیشتر عروضی یہ رائے رکھتے ہیں کہ معیار الاشعار خواجہ نصیر الدین طوسی کی تصنیف ہے۔ مثلاً کچھ نام عرض ہیں:۔

(۱) منشی مظفر علیخاں اسیر جو زر کامل عیار ترجمۂ معیار الاشعار (طبع اول ۱۲۸۹ھ نول کشور) کے مالک ہیں اپنے ترجمے کے پہلے صفحے پر لکھتے ہیں۔

"صحیفۂ رشیقہ یعنی کتاب معیار الاشعار تصنیف عالم کامل فخر اماجد و اماثل رئیس الحکما استاد الکملا محقق طوسی علیہ الرحمۃ" الخ،

(۲) مرزا محمد جعفر اوج، اردو میں مقیاس الاشعار کے مصنف ہیں۔ اس تالیف میں صفحہ ۱۴۵ پر یہ عبارت درج ہے۔

"محقق علیہ الرحمۃ نے معیار الاشعار میں چوبیس زحاف لکھے ہیں۔" اور صفحہ ۱۹ پر یہ عبارت ملتی ہے۔

"از خواجہ نصیر الدین طوسی علیہ الرحمۃ    مفاعلتن مفاعلتن دو بار
شعر    ندی چکی بجائے کسی    کہ او بکند بجائے تو بد

ہم سید صاحب کو یقین دلاتے ہیں کہ یہ شعر معیار الاشعار میں ذیل بحر وافر صفحہ ۴۲ پر موجود ہے اور زر کامل عیار میں صفحہ ۱۲۹ پر (نول کشور ۱۳۰۹ھ)۔

فارسی مخطوطات ۔۔۔

(۱) سلطان حسین بایقرا کے عہد میں دیگر علوم کے علاوہ عروض و قافیہ اور معما کا بہت رواج رہا۔ مولانا جامی نے اپنی مصروفیتوں کے باوجود عروض و قافیہ پر چھوٹے چھوٹے رسالے لکھے ہیں جامی کے شاگرد میر عطاء اللہ الحسینی مشہدی میں جو کتاب تکمیل الصناعہ میں قافیے پر ایک رسالہ شامل کرتے ہیں۔ رسالۂ ہذا میں میر عطاء اللہ متعدد موقعوں پر معیار الاشعار کا نام لیتے ہیں۔ ان میں سے ایک مثال یہاں پیش کرتا ہوں ۔

"چنانکہ در این بیت کہ در معیار الاشعار خواجہ نصیر الدین طوسی آوردہ بیت

صنم من زرمن سروی دلکش من مری مستوی

(۱۱) جامی کے رسالۂ قافیہ کا نام مختصر وافی فی علم القوافی ہے اس پر ان کے ایک شاگرد نے جس کے نام سے میں ناواقف ہوں ایک شرح لکھی ہے میرے عروضی مجموعے میں اس کا ایک مخطوطہ ۱۰۱۱ھ کا نوشتہ ہے جس پر رسالہ کا نام ان الفاظ درج ہے "رسالۂ عروضیہ مسمیٰ بشرح مختصر وافی فی علم قوافی رمتن حضرت مولوی جامی"۔ رسالہ ہذا میں کئی جگہ معیار الاشعار کے حوالے نظر آتے ہیں ان میں سے ایک یہاں نقل کیا جاتا ہے ۔

"خواجہ نصیر الدین طوسی در کتاب معیار الاشعار حرف مقدم بر روی را منحصر در ردف دانستہ"

(۱۲) بحر الدین محمد ابن شاکر الکتبی متوفی ۷۶۴ھ نے اپنی تصنیف فوات الوفیات کے حصہ ثانی میں صفحہ ۱۵۲ پر محقق طوسی کی تالیفات کے ذکر میں معیار الاشعار کو بالفاظ "العروض بالفارسیہ" یاد کیا ہے۔

(۳) صلاح الدین خلیل بن ایبک الصفدی متوفی ۷۶۴ھ کی الوافی بالوفیات

(۷) گیارہویں صدی ہجری میں ہمیں میر ابوالحسن فراہانی شارح انوری کا نام ملتا ہے جو قافیہ شانکاں کے ذکر میں لکھتے ہیں۔
"استاد المحققین خواجہ نصیر الدین محمد طوسی در رسالۂ عروض و قافیہ مسمیٰ بمعیار الاشعار آوردہ"

(۸) عبد الرحمان اور نگ والی توران جلال الدین اکبر کا معاصر ہے۔ اس کے دربار میں ایک زبردست عروضی یا پیدہ محمد بن محمد بن شیخ محمد موجود تھے۔ قصائی تخلص کرتے تھے ۹۹۹ھ میں فن عروض پر ایک تالیف ان کے قلم سے نکلتی ہے جس کا نام جو تاریخی بھی ہے تنقید الدرر ہے۔ اس تالیف کا ایک قریب العہد مخطوطہ نوشتہ ۱۰۱۰ھ راقم کے عروضی مجموعے کی زینت ہے اس اہم تالیف میں کئی موقعوں پر معیار الاشعار کے حوالے آئے ہیں۔ چنانچہ ۔
"وخواجہ نصیر طوسی در معیار الاشعار فاصلہ را از ارکان نکرہ علیحدہ نشمردہ بلکہ فاصلۂ صغریٰ را مرکب از سببِ ثقیل و خفیف و فاصلۂ کبریٰ را مرکب از سبب ثقیل و وتد مجموع داشتہ" ورق ۱۲ الف

(دیگر) "و شیخ نصیر طوسی کہ صاحب معیار الاشعار است پس از روی بیش از یک حرف را از حروف قافیہ اعتبار نکردہ است" ورق ۱۲۶ ب

(۹) صنائع الحسن ایک اور عروضی تالیف ہے جو دسویں صدی ہجری میں مشہور بخاری مصنف تذکرۂ جواہر العجائب کے قلم کی یادگار ہے۔ یہ تالیف فخری ایسے سرپرست شاہ حسن (حسین؟) ۹۲۸ھ/۱۵۲۲ء ۹۶۲ھ/۱۵۵۲ء والی سندھ کے لیے لکھی ہے۔ یہ مخطوطہ بانکی پور لائبریری میں محفوظ ہے۔ اس کتب خانے کے فہرست نگار خان بہادر عبدالمقتدر خان کہتے ہیں کہ ورق ۵ ب پر مصنف نے معیار الاشعار کو خواجہ نصیر الدین طوسی کی تصنیف بیان کیا ہے۔ ملاحظہ ہو جلد نہم

شاعری بعد از اسلام کے موضوع سے تعلق رکھتی ہے اور جو عربی شاعری کی تقلید میں شروع ہوئی ہے۔ فارسی شاعری اور رُباعی تو ایسی فضا ہے جس میں ایام ظہورِ اسلام سے قبل کا تصور بھی ذہن میں نہیں آتا۔ یہاں ایک سوال پیدا ہوتا ہے کیا ہم الفاظ 'قدیم'، 'قدما'، 'قدیم الایام'، زمانۂ مابعد اسلام کے لیے استعمال نہیں کرسکتے۔ ان الفاظ سے میرا مقصد وہی ہے جو دُنیا لیتی ہے۔ قدیم جدید کے مقابلے میں۔ قدما متاخرین کے مقابلے میں اور قدیم الایام زمانۂ حال کے مقابلے میں آتا ہے۔

اب مجھے دو باتیں ثابت کرنی ہیں۔ ایک تو یہ کہ عہد قدیم میں ایران میں چار بیتی کا رواج تھا۔ دوسرے یہ کہ چہار بیتی کے اوزان عربی سے مستخرج نہیں بلکہ ایران زاد اور بومی ہیں۔

پہلی شق کے لیے محقق طوسی کا بیان جو میں مع ترجمہ اپنی تمہید میں نقل کر آیا ہوں دھیان میں رکھنا نہایت ضروری ہے لیکن معیار الاشعار پر سیّد صاحب کا اضطراری اعتماد محقق طوسی کے بیانات کی اصل وقعت و اہمیت کے احساس سے انھیں باز رکھتا ہے۔ میرا عقیدہ ہے کہ رباعی کسی شخصی ایجاد کا نتیجہ نہیں ہے بلکہ وہ ارتقا یافتہ شکل ہے قدیم چہار بیتی کی جو ہزج مربع اخرم و اخرب میں لکھی جاتی تھی۔ ان ایام میں صدر و ابتدا میں اخرب و مکفوف۔ اخرب و موفور کا اختلاف جائز سمجھا جاتا تھا جو چہار بیتی کے ہر مصرع میں کارفرما ہے۔ جس کی بنا پر پہلے مصرع کے شروع میں مفعول کے مقابلے میں دوسرے مصرع کے شروع میں مفاعیل یا مفاعیلن آجاتا ہے۔ مگر ہزج عربی میں مربع الارکان مستعمل ہے جب عربی عروض فارسی میں اختیار کی گئی تو ضروری ہے کہ ابتداءً اشعار ہزج کے مربع میں لکھے جاتے ہوں۔ چنانچہ رباعی بھی مربع میں لکھی گئی۔ چونکہ اس میں چار شعر ہوا کرتے

کے جزو اوّل میں ص۱۸۱ پر محقق کی تصنیفات کے ضمن میں "العروض بالفارسیہ" یعنی معیار الاشعار کا بھی ذکر آیا ہے۔

جب گزشتہ صدی سے لگا کر آٹھویں صدی تک کے تمام علما معیار کو محقق کی تصنیف مانتے آئے ہیں تو میرا کیا قصور ہے اگر میں نے اسے خواجہ نصیر کی تالیف مان لیا۔

ایک موقعے پر سیّد صاحب نے فرمایا ہے۔

"مسئلہ شعر العجم کے وسیع النظر ناقد پروفیسر شیرانی نے سعید کے پہلے نمبر (رسالۂ اُردو، اورنگ آباد دکن) میں رباعی کی بحث پر دو صفحے لکھے ہیں اور معیار الاشعار کی مذکورۂ بالا عبارت کے لفظ 'قدما' سے اتنی وسعت پیدا کر لی کہ یہ دعویٰ کر دیا ہے کہ قدیم الایام میں ایران میں ایک خاص قسم کی نظم جس کو چار بیتی کہا جاتا تھا رائج تھی اس کے اوزان عربی اوزان سے غالباً مستخرج نہیں ہیں بلکہ ایران زاد اور مقامی معلوم ہوتے ہیں، حالانکہ ان میں سے ہر دعویٰ ثبوت کا محتاج ہے۔ اہل عروض و اہل موسیقی کی روایات (قابوس نامہ کا حوالہ آتا ہے) کا جہاں تک تعلق ہے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ ارباب فن کے یہاں یہ چیز نو پیدا تھی اور اسلام کے بعد اہل فن کے استعمال میں آئی ہے۔" (خیام ص۲۲۲)

میں یہاں سردست ہی عرض کر دینا چاہتا ہوں کہ محترم سید اپنے اعتراض میں ایسے فقرات کے استعمال سے کہ 'لفظ قدما سے اتنی وسعت پیدا کر لی ہے'۔ 'ارباب فن کے یہاں یہ چیز نو پیدا تھی' اور اسلام کے بعد استعمال میں آئی' وغیرہ میرے خلاف مدعا یہ امر ذہن نشین کرانا چاہتے ہیں کہ میں رباعی کو اسلام سے قبل کی پیداوار مانتا ہوں۔ حالانکہ میرے زیر نظر شعر العجم تھی جو خالصتاً فارسی

تعجب ہے کہ ہمارے سلیمان اعظم نے جہاں رباعی کے مختلف ناموں کی فہرست دی۔ مثلاً ترانہ۔ دوبیتی۔ قول غزل۔ بیت وغیرہ۔ اس میں انھوں نے اس کے سب سے قدیم نام چہار بیتی کو شامل نہیں کیا اور محقق طوسی کا بیان بھی درخور اعتنا نہیں سمجھا۔ حالانکہ عروضی چہار بیتی کا برابر ذکر کرتے ہیں۔

مقیاس الاشعار میں مرزا آوج کہتے ہیں "ترانے کو قدما نے چار بیت قیاس کیا ہے اور اس کو 'چہار بیتی' کہا ہے۔ یعنی اس میں ہر مصرع ایک بیت ہے اور تازی میں اس کو رباعی کہتے ہیں اور چاروں مصرعوں میں قافیہ لانا واجب جانتے ہیں لیکن نزدیک متاخرین جو مربعات اس وزن اخرب کے مستعمل ہیں یہ وزن بھی متروک ہے۔" (ص۲۱۷ مقیاس الاشعار)

غلام حسین قدر بلگرامی کا قول ہے "اور اس کو اسی وجہ سے چہار بیتی اور رباعی کہنے لگے۔ لیکن متاخرین نے چار مصرعوں کو دو شعر فرض کیا اور اس کا نام دوبیتی رکھا۔"

"قدمائے فارس ترانہ را کہ از بحر مربع اختراع کردہ اند چہار بیتی و رباعی می گفتند و ہر دو و چہار رکنی را قافیہ لازم می شمردند۔ اما متاخرین شاں چوں ابیات مربع بحر بر وایشاں متروک است ترانہ از مثمن قرار می دہند و ہر دو و چہار رکنی را مصراعی می شمرند و مجموع را دوبیتی۔" (ص۶ رسالہ کیف۔ اتحاد رباعی از مفتی سعد اللہ)

شق دوم۔ یہ کہ چہار بیتی یا رباعی کے اوزان عربی سے مستخرج نہیں ہیں بلکہ ایران زاد اور مقامی ہیں۔ میں حیران ہوں کہ سید صاحب کو ایسے بدیہی واقعے کا ثبوت مانگنے کی ضرورت کیوں پیش آئی؟ ہم عروض کی جس قدیم و جدید کتاب کو اٹھا کر دیکھتے ہیں ہر مصنف یہی راگ الاپ رہا ہے کہ رباعی فارسی الاصل ہے۔ میں بعض عروضیوں کے بیان یہاں نقل کرتا ہوں۔

تھے اس بنا پر اس کا نام چہار بیتی رکھا گیا۔ ایک عرصہ دراز کے بعد حسب اصول مثمنات کی دریافت نے اہل ایران کو زیادہ خوش آیند اور شگفتہ اوزان سے آشنا کر دیا۔ مربعات ترک کر دیے گئے اور مثمنات کو اختیار کر لیا گیا۔ اور ترانہ جو چار بیت مربع پر شامل تھا دو بیت مثمن کے قالب میں ڈھل گیا اور دو بیتی کہلایا۔ یہی اصول یعنی مربع کا مثمن کر دینا، صرف رباعی میں بلکہ دیگر اوزان میں بھی کام کر رہا ہے۔ مثال میں ہزج مربع کا یہ شعر پیش ہے۔

من سے تو چیں زار تو از دور ہی حسد

اس کا وزن ہے مفعول مفاعیل مصرع اول، مفاعیل مفاعیل مصرع دوم۔ یہ رباعی کا وزن نہیں ہے۔ یہاں ابتدا میں صدر کے مقابلے میں مفاعیلُ بجائے مفعولُ لایا گیا ہے۔ ایران کی بعد کی خوش مذاقی کے دیکھتے ہوئے ایسا اختلاف نا قابل معافی ہے۔ مگر جب اسی وزن مربع کو مثمن بنا لیا یعنے پورے شعر کا مصرع کر لیا تو وزن مفعول مفاعیلُ مفاعیلُ مفاعیل۔ تو ایک نہایت خوش آیند وزن حاصل ہو گیا۔ چنانچہ

لازم تھا کہ دیکھو مرا رستہ کوئی دن اور تنہا گئے کیوں اب رہو تنہا کوئی دن اور

ایک اور مثال دی جاتی ہے۔

ای یار دل ربائے یکے بارہی بساز

جو بحر مضارع مربع اخرب موور مقصور ہے۔ یعنی مفعول فاعلات مصرع اوّل اور مفاعیل فاعلات مصرع دوم۔ یہاں صدر و ابتدا میں اخرب وموور کا اجتماع ہے لیکن ان دونوں مصرعوں کو ایک مثمن مصرع بنا لینے سے ایک نیا شگفتہ وزن ہاتھ آ گیا۔ مثال۔

گر مرد ہمتی ز مروت نشاں مخواہ صد جا بہید تو دیت از دشمناں مخواہ

(۷) "اور حال تو کہ رباعی نکالی ہوئی فصحائے عجم کی ہے اور بحر ہزج سے خصوصیت رکھتی ہے۔" (تقویت الشعرا از امام الدین طالب۔ سلطان المطابع لکھنؤ)

(۸) "و رباعی از مخترعات اہل عجم است و بہ بحر ہزج اختصاص دارد۔" (ص۵۶ تحفۃ العروض از منشی مظفر علی اسیر نول کشور ۱۸۷۴ء)

یہاں ایک سوال کیا جا سکتا ہے کہ اگر رباعی ایرانی الاصل نہیں ہے تو پھر اس کی ایجاد کی توضیح کرنے والے قصے جن میں صرف ایرانی حصہ لیتے نظر آتے ہیں اور جنھیں سید صاحب نے اپنی معزز تالیف میں نقل بھی کیا ہے کیوں شہرت پاتے مثلاً رودکی کا ایک طفل خورد سال کو عید کے مرغزار میں جوش مسرت میں مصرع آیندہ پڑھتے سنا یا بقول دولت شاہ یعقوب بن لیث کے فرزند کا جو کھیلتے ہوئے ایک نشاط آمیز لہجے میں کہا کہ

غلطاں غلطاں ہمی رود تا بن گو

خیام کے ص۲۲۳ پر سید صاحب نے گزشتہ اعتراض سے ملتا جلتا یہ اعتراض کیا ہے۔

"ناقد شعر العجم نے اپنے اسی پہلے سلسلے میں یہ بے سند دعویٰ کیا ہے جس کا مدار ساتویں صدی کی معیار الاشعار پر ہے کہ قدما (کس عہد تک کے قدما ؟) تمام تر چہار بیتی کہتے تھے، جس کے چاروں مصرع ہم قافیہ ہوتے تھے" اور اس سے نادرتر دعویٰ یہ ہے کہ چہار بیتی کی اب کوئی مثال نہیں پائی جاتی، حالانکہ ایسی رباعیاں جن کے چاروں مصرعے ہم قافیہ ہوں، عوفی کی لباب الالباب کے قدما کے حالات میں دس بارہ سے زیادہ ہیں اور بعد کے شعرا کے یہاں ایسی رباعیاں ملتی ہیں۔"

میں سید صاحب کی خدمت میں بصد ادب عرض کرتا ہوں کہ جب ان کو

